۲۹

اسلامیہ پرنٹنگ اینڈ پبلشنگ کمپنی دہلی کی دوسری کتاب

# خلافتِ شیخین

شیعی اور سنیوں کی مستند اور معتبر تواریخی اور مذہبی کتابوں سے حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر رضی اللہ عنہم کے سوانح عمری [illegible] کیے گئے ہیں اور جو روایتیں ان بزرگ خلفا کی نسبت شیعی کتب سے ملی ہیں وہ بھی بالتفصیل معہ حوالہ کتب اور اصل عربی عبارت درج کر دی ہیں

مصنفہ
میرزا حیرت مالک و ایڈیٹر کرزن گزٹ و ڈائریکٹر و سکرٹری
اسلامیہ پرنٹنگ و پبلشنگ کمپنی دہلی

سنہ ۱۹۰۱ء
باہتمام مصنف موصوف
سنہ ۱۳۱۹ھ
کرزن پریس واقع شاہ گنج دہلی میں چھپی



قیمت عہ
تعداد جلد ۱۰۰۰

# مقدمہ تفسیر الفرقان

## (مصنفہ میرزا حیرت)

قرآن مجید کی تفسیرین ہر زمانہ مین صدہا اور ہزارہا لکھی گئین مگر سب کا رنگ الگ الگ رہا اور ایک تفسیر کے پڑھنے کے بعد یہ جی نہ چاہا کہ دوسری تفسیر دیکھی جائے۔ قرآن مجید مین ایک خاص معجزہ ہے کہ ہر زمانہ کے تمدن کے موافق اسکی تفسیر ہو سکتی ہے اور پھر سیاق کلام مجید بھی نہین بدل سکتا۔

مقدمہ تفسیر الفرقان اگرچہ مستقل اور باقاعدہ تفسیر نہین ہے لیکن پھر بھی بجائے خود پوری تفسیر ہے۔ اس کا رنگ دنیا بھر کی تفسیرون سے جدا ہے ہر مضمون کی بہت گہری تحقیق کی ہے اور اسے انتہا درجہ چھانا گیا ہے۔ سائنس اور موجودہ فلسفہ کے اہم اور پیچیدہ مسائل کو اس آسان اردو مین حل کر دیا ہے کہ معمولی اردو لکھا پڑھا شخص بھی باآسانی سمجھ کے لطف اٹھا سکتا ہے۔

وہ نوجوان جو سائنس۔ طبیعیات اور فلسفہ کے آگے سر سجود تھے میرزا صاحب کی اس تفسیر سے بہت کچھ فائدہ اٹھا رہے ہین ایک مجمع کثیر نے شہر بہ شہر میرزا صاحب کی اس تفسیر کو موجودہ زمانہ کے لئے بہت ضروری خیال کیا ہے۔ مذہبی پہلو کا کوئی مضمون اس مین نہین چھوڑا گیا اور ہر پہلو پر نہایت وضاحت سے بحث کی ہے تفسیر کے مضامین کا مختصر خاکہ ذیل کھینچا جاتا ہے امید ہے کہ اس کے دیکھنے سے تفسیر کا کسی قدر حال ناظرین کو معلوم ہو جائیگا

(۱) حمد و نعت کے بعد پہلے علمائے اسلام کی بے نظیر تحقیقات (۲) پھر احادیث مفسرہ کی جمع و تنقید پر پوری بحث کی گئی ہے (۳) پھر عرب کے اُن کثیر تعداد شعراء کا مختصر تذکرہ کیا ہے جو نزول قرآن مجید کے وقت مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ مین موجود تھے (۴) اس سے آگے قرآن مجید کے انضباط اور ترتیب پر ایک مستقل باب مین بحث کی ہے (۵) پھر ایک مستقل باب اختلاف قرات پر ہے (۶) پادری سیل صاحب اور بعض یورپی مصنفین نے جتنے اعتراضات قرآنی مضامین پر کئے ہین اُن کا بالتفصیل جواب ہے۔ حاشیہ مین زرتشتیون کے کل مذہبی اصول اور اُن کی الہامی کتاب ژند کا پورا بیان ہے یہ باب بہت طول طویل مفصل ہے (۷) الہام اور وحی پر اسی طرح ایک مستقل باب مین وضاحت سے بحث کی ہے اور یہ بحث بھی مثل دیگر مباحث کے اصول سائنس پر کی گئی ہے (۸) جادو کی بحث بھی منجملہ اور بحثون کے بہت ہی دلچسپ ہے ہزار ہا برس کے تعویذ اور گنڈون کا پتہ لگایا ہے جو مصرین استعمال کئے جاتے تھے اور نہین صداقت طور پر درج کر دیا ہے (۹) دعا و اجابت دعا۔ اس مضمون کو بھی طبیعیات اور سائنس سے لکھا ہے (۱۰) روح کے متعلق جو بحث کی گئی ہے اس کا تعلق بالکل علوم جدیدہ سے ہے۔ روح کے اقسام بتائے گئے ہین اور پھر قرآنی روح کی بابت بالتفصیل بحث کی گئی ہے۔ حکما اور علمائے اسلام کے اقوال متعلق روح بیان کئے ہین اور پھر میرزا صاحب نے اس پر اپنی رائے دی ہے (۱۱) مسئلہ تقدیر کی بحث ایک عجیب تر بحث ہے جو آج تک پہلے نہین کی گئی اور اسی مسئلہ پر مسلمانون کی قسمتون کا بہت کچھ دار و مدار ہے (۱۲) ناسخ و منسوخ کی بحث بھی بہت بڑی دلچسپ اور نازک ہے۔

(۱۳) قرآن مجید کی فصاحت و بلاغت کا ایک علیحدہ باب ہے جسے ناظر سمجھ سکتا ہے کہ وہ کس قدر دلچسپ ہوگا (۱۴) جہاد کی بحث بھی ویسی مفصل اور دلچسپ ہے جو آج تک کم کی گئی ہے (۱۵) معجزہ اور نبوت کی بحث نے تو کتاب کا رنگ دوبالا کر دیا ہے (۱۶) کثرت ازدواج کا باب بھی بہت بڑا ہے (۱۸) اسلام کی بحث تو کئی اجزا مین ختم ہوئی ہے (۱۹) ربوا کے متعلق جو بحث کی گئی ہے وہ اپنی طرز مین نرالی ہے۔ اصلی حقیقت ربوا کی کھول دی گئی ہے۔

مقدمہ تفسیر ۶۰۰ صفحون پر ختم ہوا ہے۔ تقطیع معمولی کتاب سے بڑی ۲۲-۲۹ ہے کاغذ ولایتی ہے باین ہمہ اس ضخیم کتاب کی قیمت معہ محصول ڈاک صرف چھ روپیہ ہین۔ ہر مسلمان کا فرض ہے کہ اسے خریدے قیمت قریب اصل لاگت کے برابر رکھی گئی ہے جلدین بہت کم رہ گئی ہین جہان تک ممکن ہو بہت جلد درخواست آنی چاہئین کیونکہ اگر کل جلدین فروخت ہو گئین تو پھر دوسری اشاعت کا انتظار کرنا پڑے گا۔

المشتہر

مینیجر۔ کرزن گزٹ دہلی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## مسئلہ خلافت

قرآن مجید نے کوئی فیصلہ خلافت کے متعلق نہیں کیا اگرچہ ہمارے بھائی شیعوں نے بعض آیات قرآنی سے خلافت کے متعلق بحث کی ہے لیکن وہ بحث ایسی ہے کہ الفاظ قرآنی سے اُسکا زیادہ تعلق نہیں ہے ہاں اس میں شک نہیں کہ مطالب فہمی کے چسپاں کرنے میں بے انتہا علم دماغ اور منطق کو کام میں لایا گیا ہے۔ ہم ان تمام بحثوں کو بحیثیت ایک مورخ اور محقق ہونیکے زیادہ وقعت سے دیکھتے ہیں۔ علمائے شیعی نے جو جو قابل قدر بحثیں اس مسئلہ میں کی ہیں اُن سے کسی طرح بھی چشم پوشی نہیں کی جا سکتی ہر موقع پر داد دینے کو جی چاہتا ہے اور ہر پہلو پر آفرین کہنے پر مجبور ہوتے ہیں۔ بڑی تعریف کے قابل یہ بات ہے کہ جس بحث کو اُٹھایا اُسے ایک حد

تک اچھا نبھایا اور ایسا نبھایا کہ ایک بے تعصب مورخ ضرور اُس کی داد دے گا +

خلافت اور خلفا کے متعلق اُن کی اکثر دلچسپ بحثیں دیکھی گئی ہیں اور وہ کل بحثیں اپنی اپنی جگہ ایک خاص وقعت رکھتی ہیں جنہیں تعصب کی آنکھ نہیں دیکھ سکتی بڑی بڑی لاجواب کتابیں اس اہم اور لاینحل مسئلہ کی نسبت تصنیف ہوئیں اور اِن پر تمام مذہبی علوم کا اسقدر زور لگایا گیا کہ کوئی پہلو باقی نہیں رہا بہت سی باتیں جو بالکل تاریکی میں پڑی ہوئی تھیں روشنی میں آگئیں اور بہت سے امور جن پر تیرہ سو برس سے پردہ پڑا چلا آتا تھا آخر اس اسلامی صدی کے آغاز میں اُٹھا دیا گیا +

ایران اور ہندوستان کے شیعی علما میں زمین آسمان کا تفاوت ہے اور یہ تفاوت اُنکی مصنفہ کتب سے معلوم ہوتا ہے۔ ایران اگرچہ شیعی مذہب کا مامن اور گہوارہ ہے لیکن جو باریک بینی خداوند تعالیٰ نے سرزمین ہندوستان میں ودیعت کی ہے وہ کسی دوسرے ملک کو نصیب نہیں ہوئی۔ ہندوستان کا مرز و بوم اپنی نوعیت میں نرالا ہے۔ اس میں خیالات کی وسعت۔ ذہن کی تیزی۔ روحانی ترقی اور ادراک کی قوت خود بخود پیدا ہوتی ہے اور اکثر اوقات دیکھا گیا ہے کہ ہندوستان ہر حالت میں ایران سے فوق لے گیا۔ یہ ضرور ماننا پڑے گا کہ ہندوستان کے علماء کے باپ دادا سب عربی یا ایرانی نژاد تھے لیکن تسلیم کرنا پڑے گا کہ سالہا سال گزر جانے پر اُن کے محسوسات خیالات۔ معاشرت تمدن میں بین تبدیلی پیدا ہو گئی تھی اور یہ تبدیلی اگرچہ پہلے پہلے محسوس نہیں ہوئی لیکن میں جا کے نمایاں ہو گئی تھی اور یہ باطنی تبدیلی ایسی نمایاں ہوئی کہ آنکھوں سے دکھائی لگی یہانتک کہ ایک اندھا بھی ٹٹول ٹٹول کے اس تبدیلی کو پا سکتا ہے +

سُنی ہوں یا شیعہ قیامت تک ایران کے ممنون احسان رہیں گے سینوں

شیعوں میں جتنے علما گزرے ہیں اُن کی بڑی تعداد ایرانی ہے۔ عربی شاید فیصدی مشکل سے پانچ نکلیں گے۔ یہ ایرانی علما کا احسان ہے کہ اسلام کو اسقدر وسعت ہو گئی اور وہ اپنی محدود حالت کو چھوڑ کے ایک ایسے وسیع میدان میں آگیا جس کی کوئی حد و پایاں نہیں۔ قرآن مجید کی ہزاروں تفسیریں لکھی گئیں اور مسائل کی بال کی کھال کر کے دکھائی گئی۔ یہ تعجب سے دیکھا جاتا ہے کہ شیعی مذہب نے ہندوستان میں آنے سے پہلے ایران میں جنم لے لیا تھا لیکن اُس زمانہ میں یہ مذہب اگرچہ سلطنت کا ہو گیا تھا پھر بھی اس نے اتنی کشادگی غالباً نہیں کی تھی اور یہ موشگافیاں جو ہندوستان میں آکے کی گئیں کبھی ایرانی علما کے خواب میں بھی نہیں آئی تھیں +

ایران حضرت فاروق اعظم حضرت عمر رضی اللہ کے زمانہ میں فتح ہوا تھا لیکن حضرت شہر بانو جب حضرت امام حسین علیہ السلام کے نکاح میں آئیں تو گویا اہل بیت کا حق ضرور قایم ہو گیا اس میں شک نہیں کہ حضرت شہر بانو اپنے جہیز میں ایران نہیں لائی تھیں لیکن نکاح ہونے سے یہ سمجھا جا سکتا ہے کہ آپ کا ظاہر نہیں تو پوشیدہ ایران کی سلطنت پر حق ضرور قایم ہو گیا۔ حضرت امام حسین علیہ السلام نے کبھی اُس حق کا دعوے نہیں کیا نہ آپ کو اُسکے بعض آیے کرنے کا کبھی خیال ہوا لیکن ہاں آپ کی اولاد نے ہمیشہ ایران پر اپنا حق سمجھا اُسکا زر اس سمجھنے سے بڑی بڑی تکلیفیں اُٹھائیں اور مدت تک مسلمانوں کا ایک گروہ دماغ اور خون میں نہاتا رہا۔ اخیر اس حق کے دعووں نے اپنا رستہ خون اور آگ میں ہو کے زیادہ اور ایران میں شیعی مذہب کا ڈنکا بج گیا۔ اول ہی اول جب شیعی مذہب ایران سے کسی پہنچا ہے سلطنت کا مذہب سُنی تھا لیکن رفتہ رفتہ شیعی مذہب کو دربار میں بھی پہنچنے کی مل گیا اور چند روز کے بعد حکمراں خاندان بھی شیعہ ہو گیا +

اس زمانے میں یا اس سے پہلے شیعی مذہب صرف دو باتوں میں محدود تھا ایک یزید کو برا کہنے اور دوسرے حضرت علی کرم اللہ وجہ کو اور خلفا سے افضل ماننے پر سوا اسکے خلافت وغیر خلافت یا خلیفہ بلافصل ماننے کا کوئی جھگڑا نہ تھا تیسری صدی کے اختتام تک کوئی کتاب شیعی فرقہ کی نہیں لکھی گئی چوتھی اور پانچویں صدی کے آغاز میں جو کتابیں شیعی فرقہ کی تصنیف ہوئیں اور جنہیں ابھی تک بعد از قرآن بلکہ مثل قرآن تسلیم کیا جاتا ہے اُن میں مخالفت صحابہ کا کہیں بھی ذکر نہیں ہے بلکہ اکثر ایسی روایتیں ان مقدس کتابوں میں ضرور ملتی ہیں جن میں صحابہ کی تعریف کی گئی ہے۔ وہ مقدس روایتیں حضرت باقر علیہ السلام کے نام مبارک سے نسبت دی جاتی ہیں اور نہایت رسوخ سے یہ بیان کیا جاتا ہے کہ خاص آپ نے اپنی زبان مبارک سے یہ فرمایا ہے۔ ہم ان اقوال کو آیندہ بیان کریں گے ✦

دو صدی کامل تو کوئی جھگڑا سنی شیعوں میں نہیں ہوا لیکن جب ملکی جنگیں شروع ہوئیں تو مذہب نے بھی رنگ بدلا اور اب اس میں بھی تراش خراش پیدا ہونے لگی ایک نیا گروہ پیدا ہوا جس نے اہل بیت کی پہلی روایتوں کو غلط تو نہیں بتایا بلکہ یہ کہدیا کہ انہوں سلطنت کے خوف سے یہ تعریف کردی تھی۔ اس عجیب دعوے کے بعد یہ ضرور ہوا کہ روایات کی ضد جدید روایتیں پیدا کریں تاکہ پہلی روایتیں غلط ثابت ہوں چنانچہ جدت پسند اور ذہین شیعی علمانے ائمہ پاک کے نام سے وہ وہ روایتیں ایجاد کیں جنکو پڑھنے سے دماغ کی قوت۔ خیالات کی جولانی اور مشرقی مبالغہ کی پوری کیفیت معلوم ہوتی ہے۔ اس رنگ کا پیدا ہو جانا بہت ہی خطرناک تھا یہ روز بروز ترقی کرتا گیا کیونکہ سلطنت کے جھگڑے ختم نہیں ہوسکتے تھے پھر جدید مذہب کی اشاعت میں کیوں نہیں ترقی ہوتی

اور جس رنگ سے اُسے رنگا گیا تھا وہ کیوں نہیں اپنی چمک دیتا۔

دنیا میں کوئی چیز ایسی نہیں پیدا ہوئی کہ اُس میں بُرائیاں اور خوبیاں دونوں نہ ہوں حتّٰی کہ شراب جیسی نجس شے میں خود خداوند تعالیٰ نے کثیر نقصان کے مقابلہ میں اُسکے قلیل منافع بھی تسلیم کئے ہیں۔ اس سے زیادہ اس امر کی کیا دلیل ہو سکتی ہے کہ دنیا کی بُری سے بُری چیز میں بھی ضرور کوئی خوبی ہے اور اس خوبی سے انکار کرنا خدائے قادر مطلق کی قدرت کاملہ کا انکار کرنا ہے۔ یہ بھی تسلیم شدہ امر ہے کہ دنیا بلکہ کائنات میں اشرف الانسان کو مانا گیا ہے ہم سوال کرتے ہیں آیا بُرے سے بُرے انسان میں بھی کوئی خوبی ہو سکتی ہے یا نہیں۔ اس قدرتی اور بدیہی بات سے کوئی انکار نہیں کر سکتا پھر سخت تعجب کا مقام ہے کہ صحابہ ثلاثہ میں اتنی بُرائیاں پیدا کی گئی ہیں جن کی کوئی انتہا نہیں اور اس بات کے ثبوت دینے میں کوشش کی گئی ہے کہ گویا بدترین خلائق یہ لوگ تھے اگر بُرائیوں کے ساتھ کچھ نیکیاں بھی بیان کر دی جائیں تب بھی قابل تسلیم ہو سکتی تھیں مگر شیعی علما کو اس بات میں سخت ناکامی ہوئی کہ اُنہوں نے صرف بُرائیوں کے خواہ وہ فرضی ہوں یا اصلی دفتر کے دفاتر سیاہ کر دیئے۔ ہم ان دفاتر کو بھی وقعت کی نظر سے دیکھتے ہیں کیونکہ ان دفتروں [illegible] میں بڑے بڑے علما کے گرانمایہ اوقات کا خون ہوا ہے اور بڑی بڑی قابلیتیں [illegible] اور رائگاں گئی ہیں کاش یہ موشگافیاں اور ضروری مسائل میں ہوتیں تو بہت کچھ فائدہ [illegible] تھا مگر وہ علما بھی معذور تھے۔ سلطنت کی کشیدگی نے یہ مخالفانہ سوچ پیدا کر دی زیادہ اردو فریق ہونے سے ایک نیا اسلام پیدا ہو گیا تھا۔

سے کسی مذہب کی تاریخ بھی ایک عجیب تاریخ ہے۔ بڑے بڑے اُتار چڑھاؤ ہو گئے۔ جدید [illegible] خیالات نے ہجوم کیا اور پھر وہ پراگندہ ہو گئے۔ خونریزیاں ہوئیں۔ خاندان برباد ہو گئے

اور ہزاروں گھر بے چراغ ہوگئے لیکن بجائے فیصلہ کے پیچیدگی بڑھتی گئی اور اخیر ہوتے ہوتے بیسیوں گروہ شیعی مذہب میں سے پیدا ہوگئے اور اُنہوں نے اپنے جدید خیالات اور طباعی سے وہ باتیں پیدا کیں کہ اسلام کی اصلیت بالکل مٹ گئی۔ حضرت علی بجائے خلیفہ بلا فصل ہونے کے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے افضل قرار دئے گئے اور یہ بھی دعوے کیا گیا کہ حضرت علی کے پاس خداوند تعالیٰ نے وحی بھیجی تھی جبرائیل بھولے سے محمد رسول اللہ کے پاس لیگئے اور جبرائیل کی اس فروگذاشت سے فائدہ اُٹھا کے آنحضرت نبی بن بیٹھے یہانتک بھی خیر تھی اگر خیالات کا سیلاب اسی حد تک رہتا تو بہت درست تھا غضب یہ ہوا کہ یہ سیلاب اور آگے بڑھا اور اس نے خدا کی خدائی کو بھی آب بُرد کر دیا یعنی خدا کو لاشئے محض حضرت علی کے مقابلہ میں مانا گیا اور یہ تسلیم کیا گیا کہ خدا حضرت علی کی صورت میں نازل ہوا تھا۔ دوسرا فریق پیدا ہوا اُسنے کُل پیغمبروں سے حضرت علی کے آگے سجدہ کرایا اور صاف کہدیا کہ جو پیغمبر حضرت علی پر سر تسلیم خم نہ کرے گا وہ قطعی جہنمی ہوگا۔ ایک تیسرے فریق نے حضرت علی کو خدائے کائنات کا بڑا بھائی بنایا۔ ایک اور فریق ہوا جسنے حضرت علی کی تصویر کے آگے سجدہ کیا۔

ایک طرف سے تو یہ غضب برپا ہو رہا تھا اور دوسری جانب کُھلے بندوں حضرت علی پر تبرّے بازی ہو رہی تھی عام خطبوں میں وعظوں میں معمولی گفتگو میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو گالیاں دی جاتی تھیں اور ان ہی گالیوں کو نجات اُخروی کا بڑا سبب گنا جاتا تھا یہانتک کہ مساجد میں یہ لکھدیا گیا تھا جو حضرت علی پر تبرا نہ کہے وہ قتل کر ڈالا جائے۔ اس افراط تفریط نے اصلی اسلام کا لوگوں کے علم اور خیال سے نام و نشان مٹا دیا اور لاکھوں میں سے ایک مسلمان بھی ایسا نہ رہا تھا جو یہ جانتا ہو کہ حضرت رسالتماب کون تھے

حضرت علی کیا تھے جبرائیل اور خدا کیا چیز ہے۔

ان برباد کن خیالات کا سیلاب شام۔عرب۔مصر۔ایران اور ہندوستان کو ہڑپ کر گیا اور ہوتے ہوتے یہانتک نوبت ہوگئی کہ صحابہ کے برا کہنے کو اسلام کہنے لگے بنی فاطمہ کے ایک بادشاہ نے صدہا من کشمش صرف اس لئے دریا میں ڈلوادی تھی کہ اُسے کہیں سے یہ بات معلوم ہوگئی تھی کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو بہت بھاتی تھی۔حضرت علی اور حضرت عائشہ کی لڑائیوں نے ایک نیا مذہب بعد میں آنے والی نسلوں کا بنا دیا۔غلطی صرف یہ ہوئی کہ ملکی معاملات کو مذہبی رنگ پہنا دیا گیا۔پھر کیا تھا چاروں طرف ایسے ہی طوفان بے تمیزی اُٹھے اور جدت پسند ایرانیوں نے اُن ملکی لڑائیوں سے نئی نئی باتیں پیدا کیں۔ پھر یہ غضب ہوا کہ ایک بے درد کے ہاتھ سے کوفہ کی مسجد میں حضرت علی شہید کر ڈالے گئے سمند ناز پہ ایک اور تازیانہ ہوا۔حضرت علی کی شہادت کا زمانہ سخت پر طوفان تھا زبردست گروہ جسکا نام بعد ازاں خارجی ہوا بڑی قوت پکڑ گیا تھا آپ کے معتقدوں کی تعداد بہت کم تھی۔خوف اسقدر تھا کہ آپ کے جنازہ کو چھپ کے ایک پوشیدہ مقام پر اس خوف سے دفن کیا گیا مبادا خارجیوں کو معلوم ہو جائے اور وہ جنازہ کو قبر میں سے اُکھیڑ کے لیجائیں یہی وجہ ہے کہ آج تک حضرت علی کرم اللہ وجہ کے مزار مقدس کا پتہ نہ لگا۔آپ کے معتقدین نے کئی صدی کے بعد یہ مشہور کر دیا کہ جب کجاوے پر آپ کے تابوت کو رکھ کے اونٹ کو چھوڑا ہے اور وہ دو بلند پہاڑوں کے بیچ میں سے گزرا تو پہاڑیوں کی چوٹیوں نے اس تابوت کو الگ اُٹھا لیا۔چند روز تک وہ تابوت لوگوں کو دکھائی دیتا تھا لیکن جب بداعمالی زیادہ بڑھی تو وہ تابوت لوگوں کی نظروں سے غائب ہو گیا۔آپ کے بعد پھر حضرت امام حسن علیہ السلام کی مظلومانہ شہادت اور اُسکے بعد حضرت امام حسین علیہ السلام کی دردناک

شہادت نے اسلامی گروہوں میں قیامت تک عداوت کا بیج بو دیا۔ ان شہادتوں کی بنا اگرچہ صریح طور پر ملکی معاملات تھے لیکن انہوں نے خود بخود مذہبی جامہ پہن لیا اور ان شہادتوں کی نسبت وہ وہ مبالغہ آمیز روایتیں تراشی گئیں جنہوں نے اسلامی دنیا میں ہمیشہ کے لئے ہلچل ڈالدی +

حضرت ابوبکر کی خلافت | ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ نفس خلافت کی بحث کو حضرت ابوبکر سے شروع کریں کیوں کہ سب سے پہلے ہمیں آپ ہی کے متعلق لکھنا ہے اور آپ ہی خلیفہ اوّل تھے۔ اس بحث میں جو ہم آیندہ کرینگے اسبات کا فیصلہ ہو جائیگا کہ آپ کی خلافت حق پر تھی یا ناحق پر اور آپکو استحقاق خلافت کیوں کر پہنچا تھا اور کیا وجہ تھی کہ حضرت علی خلیفہ نہیں ہوئے۔ یہ بحث مذہبی پیرائے میں نہیں ہوگی بلکہ مورخانہ طور پر اس قدیم اور متنازعہ فیہ مسئلہ میں بحث کی جائیگی اور شیعہ سنی دونوں گروہوں کی روایتوں پر غور کیا جائیگا اور ایک ایک روایت کی پوری جانچ پڑتال کی جائیگی کہ آیا شیعہ حضرت ابوبکر کی نسبت کیا خیال رکھتے ہیں اور آیا وہ اپنے خیال میں مستحکم بھی ہیں یا نہیں پھر سنی حدیثوں کو پرکھا جائے گا اور ہر حدیث کو عقل سے جانچا جائے گا کہ کہاں تک صحیح ہے +

اختلاف روایات | شیعی روایتیں خواہ وہ اصلی ہوں یا فرضی حضرت ابوبکر کے بارے میں سخت مختلف ہیں۔ دونوں ہی طرح کی روایتیں پائی جاتی ہیں یعنی وہ بھی روایتیں موجود ہیں جن میں خوب تعریف کی گئی ہے اور وہ بھی روایتیں موجود ہیں جن میں گالیاں دینے میں قوت متخیلہ کی پوری بانگی دکھادی گئی ہے عقل باور نہیں کرتی کہ ان اختلافی روایتوں کو مانا جائے اور انہیں بغیر سخت جانچ کے تسلیم کرلیا جائے۔ ہمیں ان روایتوں کے جانچنے کے لئے دو معیاروں کی ضرورت ہوگی ایک معیار تو وہ ہوگا جسکو خود شیعہ پیش کرتے ہیں دوسرا

معیار وہ ہوگا جو ہم خود قرار دیں گے شیعوں کے پاس سوائے اسماء الرجال کے اور کوئی دوسرا معیار نہیں ہے جس میں راویوں کے ثقہ اور غیر ثقہ ہونے کی بحث ہے اس میں بھی بہت بڑا اختلاف ہے ایک راوی جو دو راویوں کے آگے انتہا درجہ متقی اور صادق قرار دیا گیا ہے دوسرے دو راویوں کے آگے فاسق اور کاذب ہے سمجھ میں نہیں آتا کہ کس کو جھوٹا اور کس کو سچا تسلیم کیا جائے۔ عام طور پر کل راویوں کی یہی نوبت ہے اگر یہ بھی نہ ہوتا اور راویوں کی جانچ میں جو انہوں نے آپس میں کی ہے اختلاف نہ ہوتا تب بھی اسماء الرجال سے ہم روایت کی صحت اور غیر صحت نہیں جانچ سکتے تھے۔ اکثر بلکہ کل روایتیں بالمعنے بیان کی گئی ہیں اور انکا ظہور اسلام کی چوتھی یا پانچویں اور چھٹی صدی ہجری میں ہوا کیونکر سمجھ میں آسکتا ہے کہ تین سو برس کے بعد ایک کتاب ترتیب دی جائے اور اُس شخص کے مقولے درج کئے جائیں جسے گزرے ہوئے تین سو یا دو سو برس ہوئے ہوں اور اس زمانہ سے اب تک صدہا انقلابات بھی ہوگئے سلطنتوں کی اینٹ سے اینٹ بج گئی یہاں تک کہ گڑے ہوئے شاہوں کی لاشیں قبروں میں سے اکھیڑ کے پھینک دی گئیں اس انقلاب عظیم میں جو خاص مسلمانوں میں ہوا آیا یہ ممکن ہو سکتا ہے کہ تیسری صدی ہجری کے احادیث جمع کرنے والوں کو سچی حدیثیں پہنچ سکتی ہوں اور انہوں نے ائمہ پاک کے اقوال فراہم کر لئے ہوں۔ روایتوں کے بڑے حصہ کی بنا اختلاف مذہب اور سلطنتوں کا تغیر و تبدل ہے ورنہ ممکن نہ تھا کہ ایسی مضحکہ خیز روایتیں ان کتابوں میں دخل پا جاتیں جن کی وقعت مجذوب کی بڑ اور ایک مجنوں کی بکواس سے ہرگز زیادہ نہیں ہو سکتی اور جنہیں دیکھکر ایک کم عقل بچہ بھی لغو اور خلاف قیاس کہہ سکتا ہے۔

جو روایتیں حضرت ابوبکر صدیق کی امامت اور خلافت کی نسبت شیعوں کی مستند کتابوں سے ملی ہیں ان کا خلاصہ درج کر دیتے ہیں تاکہ ناظرین کتاب کو حق ناحق میں امتیاز کرنے کا

موقع ملے۔ اور اسے معلوم ہو جائے کہ روایتوں کا طوفان بے تمیزی خاص اس معاملہ میں کس قدر امڈ رہا ہے اور ایک معمولی معاملہ کو کتنا طول دیا گیا ہے ان روایتوں میں جہاں پوری جدت دکھائی گئی ہے وہاں مشرقی مبالغہ کو بہت آب و تاب کے ساتھ حد تک پہنچا دیا ہے اور کوئی شخص نہیں خیال کر سکتا کہ اس سے زیادہ مبالغہ دنیا میں اور ممکن ہے ✦

**آنحضرت کا حضرت ابوبکر صدیق کے پیچھے نماز پڑھنا**

شیعی روایتوں سے اس بات کا پتہ ضرور لگتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زندگی ہی میں آپ کو نماز پڑھانے کی اجازت دیدی تھی اور وفات سے ایک دو دن پہلے ایسا اتفاق ہوا کہ خود صدیق اکبر کے پیچھے رسالت مآب نے نماز پڑھی۔ چنانچہ علی الصباح دوشنبہ کے روز آپ کے حجرہ کا پردہ اٹھایا گیا۔ آپ میں مرض کی وجہ سے باہر آنے کی طاقت نہ ہوئی حضرت صدیق کی قرأت میں طول ہو گیا تھا چند لمحہ کے بعد آپ نے مسجد میں آنے کا ارادہ فرمایا اور فضل بن عباس اور ایک غلام کے کندھوں پہ سہارا لگا کے آپ حجرہ کے باہر مسجد میں تشریف لائے جب حضرت ابوبکر نے یہ دیکھا کہ حضور انور تشریف لے آئے ہیں آپ مصلے سے سرکنا چاہتے تھے کہ آنحضرت نے دست مبارک سے حضرت صدیق کا دامن پکڑ کے وہیں کھڑا کر دیا اور آپ معہ اپنے رفیق کے صف میں داخل ہو گئے چونکہ ضعف حد سے زیادہ تھا آپ سے کھڑا نہ ہوا گیا اس لئے آپ نے بیٹھ کے نماز پڑھی۔ نماز کے بعد کچھ دیر آپ مسجد میں قیام پذیر رہے صحابہ کو بعض مہمات کا حکم دیا اور پھر حجرہ میں اسی طرح سہارے سے واپس تشریف لے آئے۔ اس روایت پر شیعی علما نے یہ رائے دی ہے کہ ضعف کی وجہ سے ایسا ہوا دوسرے حضرت رسالت مآب نے خوف سے ہوں نہ کی مبادا افساد ہو جائے ✦

ایک اور عجیب روایت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی زبانی شیعوں کی معتبر کتابوں میں چکر کھاری ہے اور وہ یہہ ہے کہ حضرت صدیقہ نے محض دہوکے طور پر اپنے باپ کی امامت کی مخالفت کی تھی آپ نے بضد ہوکے آنحضرت سے کہا کہ میرے باپ کو ہرگز امام نہ بنانا کیونکہ لوگ اُس سے حسد کریں گے اور اُس کے دشمن ہو جائیں گے آپ نے فرمایا کہ تو مثل زلیخا کے ہے کہ مجھے ناحق امامت کے معاملہ میں پریشان کرتی ہے +

**حضرت علی کی امامت سے حضرت رسالت مآب کا انکار کرنا**

مناقب مرتضوی جیسی ایک معتبر اور مستند کتاب میں یہہ لکھا ہوا ہے کہ ایک روز خداوند تعالی نے حضرت جبرئیل علیہ السلام کو حضرت رسالت مآب کے پاس بہیجا کہ امامت حضرت علی کو دیدو اور اس کی ایک دستاویز لکھدو۔ حضور انور نے کہا خدا سے کہدینا میں ابھی ایسا نہیں کر سکتا اگر میں ایسا کر دوں تو لوگ مجھپر تہمت لگادیں کہ اس نے اپنے عزیز و قریب کو امامت دیدی باہم سخت مخالفت ہو جائے گی اور قریش اپنے بغض و حسد کو ظاہر کرنے لگیں گے ہاں یہ وعدہ کرتا ہوں جب مدینہ پہنچوں گا تو اُسکا سرانجام کر دونگا اس سفر میں مجھسے کچھ نہیں ہو سکتا۔ یہہ سنکے حضرت جبرئیل آزردہ ہوئے اور حضرت رسالت مآب کا سارا عذر بیان کر دیا سنتے ہی خداوند تعالی کو غصہ آیا اور سخت عتاب نازل ہوا اور دوبارہ حضرت سے کہلا کے بہیجا کہ یا تو علی کو خلیفہ کرو ورنہ تیرا نام بھی پیغمبروں کی فہرست میں سے کاٹ دیتا ہوں +

**حضرت صدیق کی خلافت**

ابتدا سے شیعی علما کی یہہ رائے ہے کہ حضرت صدیق کی خلافت میں اجماع نہیں ہوا تھا کیونکہ وہ سنیوں کی معتبر کتابیں صحیحین کو پیش کرتے ہیں جنمیں لکھا ہے کہ حضرت علی نے ہرگز بیعت نہیں کی ہاں چھ مہینے کے بعد جب بی بی فاطمہ خاتون محشر کی وفات ہوگئی اور آپکا پشت پناہ کوئی نہ رہا تو ناچار آپنے بیعت کر لی سوائے خبر احاد کے اور کوئی صورت اسکے ثبوت کی

نہیں ہے کہ حضرت علی نے بیعت نہیں کی عام طور پر یہ بات مشہور ہے کہ بیعت بعد میں ہوئی لیکن یہ بات بالکل غلط ہے جس کو ہم آگے ثابت کریں گے جہاں تک اختلافی روایات کو دیکھا جاتا ہے یہ پتہ تو ضرور چلتا ہے کہ حضرت رسالت مآب کا دلی منشا حضرت صدیق کو خلیفہ بنانے کا تھا اگرچہ آپنے خاص مصلحت سے اسکا اظہار نہیں کیا چنانچہ فاضل باقر مجلسی بحار میں اس بات کو قبول کرتا ہے جیسا کہ اس روایت میں بیان ہوا ہے عبداللہ بن زمعہ کا بیان ہے کہ میں شدت مرض کی حالت میں حضرت رسالت مآب کی خدمت میں حاضر تھا بلال نے عرض کیا حضور مسجد میں لوگ منتظر ہیں آپنے ارشاد کیا کسی سے کہو کہ نماز پڑھا دے میں باہر نکلا تو پہلے مجھے عمر ہی مل گئے میں نے کہا عمر تم ہی نماز پڑھا دو یہ سنتے ہی وہ کھڑے ہو گئے جب انہوں نے تکبیر کہنی شروع کی چونکہ آواز بلند تھی رسول خدا نے سن لی آپنے ارشاد کیا کہ خداوند تعالیٰ اور مسلمان جب تک ابوبکر زندہ ہے کسی کے پیچھے نماز پڑھنے سے رضا مند نہیں ہیں فوراً ایک شخص کو بھیجا کہ ابوبکر صدیق کو بلا لائے اسکے بعد سے یہ حکم ہو گیا کہ مرض کی حالت تک ابوبکر ہی نماز پڑھاتے رہے یہاں تک کہ حضور انور کی وفات ہو گئی'' باقر مجلسی نے تو بحار میں اس روایت کو نقل کیا ہے مگر اس کے علاوہ اور شیعی علما نے بھی اس روایت کی صحت کی تصدیق کی ہے۔ مگر فاضل مجلسی نے اپنی دوسری کتاب حیات القلوب میں اس روایت کو دوسری طرح بیان کیا ہے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے

---

ص۱ روی الزهری عن عبد الملك بن ابی بكر بن عبد الرحمن عن ابیه عن عبد الله بن زمعة ابن الاسود قال كنت عند رسول الله صلی الله علیه وسلم وهو علیل فدعاه بلال الی الصلوة فقال لنا مروا من یصلی بالناس قال فخرجت فاذا عمر فی الناس وكان ابوبكر غائبا فقلت قم یا عمر فصل الناس فقام عمر فلما كبر سمع رسول الله صلی الله علیه وسلم صوته وكان مجهرا فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم فاین ابوبكر یابی الله ذلك والمسلمون فبعث الی ابی بكر فجاءه بعد ان صلی عمر تلك الصلوة فصلی بالناس طول علته حتی مات

خیالات میں ملکی معاملات کی وجہ سے کچھ تبدیلی آگئی تھی یا وہ بیچارہ بھول گیا تھا کہ پہلے میں کیا لکھ آیا ہوں اور اب کیا لکھ رہا ہوں۔ چنانچہ حیات القلوب میں اس روایت کو یوں بیان کرتا ہے "بیماری کے دنوں میں حضور انور دو ایک روز ام المومنین حضرت ام سلمہ کے پاس رہے تھے۔ پھر عائشہ (رضی اللہ عنہا) نے اور ازواج کو اٹھا اور حضرت رسالت مآب کی خدمت میں حاضر ہوئی اور کچھ عرض کر کے حضور انور کو اپنے گھر لے گئی جب حضرت رسالت مآب عائشہ (رضی اللہ عنہا) کے گھر میں گئے تو مرض کی اور زیادہ شدت ہوگئی۔ بلال صبح کی نماز کیلئے آئے اسوقت حضرت رسالت مآب عالم قدس میں مشغول تھے جب بلال نے نماز کی آواز دی حضرت رسالت مآب بیدار نہیں ہوئے۔ اتنے میں عائشہ نے کہا ابوبکر سے کہو کہ نماز پڑھا دے اور پھر حفصہ نے کہا نہیں عمر سے کہو کہ نماز پڑھا دے آنحضرت نے جب یہ آوازیں سنیں اور انکی غرض فاسد کو دیکھا ارشاد کیا کہ ایسی باتیں مت کرو تم مثل ان عورتوں کے ہو جو یوسف کو چاہتی تھیں اور جب حضرت نے حکم دیا کہ ابوبکر و عمر اسامہ کے لشکر کے ساتھ چلے جائیں تو وہ نہ گئے اور عائشہ اور حفصہ کی باتوں سے معلوم ہوا کہ وہ فتنہ کرنے کیلئے مدینہ میں واپس چلے آئے ہیں یہ سنکے آپ بہت غمگین ہوئے اسی شدت مرض میں اٹھے مبادا ابوبکر و عمر نماز پڑھا دیں اور لوگوں کو شبہ ہونے لگے امیر المومنین حضرت علی بن ابی طالب اور فضل بن عباس کے کندھوں پر ہاتھ رکھکے باہر مسجد میں تشریف لائے ضعف اسقدر تھا کہ آپ اپنے پیر گھسیٹ کے چلتے تھے جب آپ محراب کے پاس پہنچے تو دیکھا ابوبکر امام بنے ہوئے ہیں آپ نے دست مبارک سے اشارہ کیا کہ پیچھے ہٹ جا جب وہ پیچھے ہٹے تو آپ جا کھڑے ہوئے اور پھر بیٹھ گئے بیٹھ کے ہی نماز پڑھائی۔ اور نماز اول ہی سے پڑھائی اس نماز پر اعتبار نہ کیا جو ابوبکر پڑھا چکے تھے نماز پڑھنے کے بعد پھر آپ اپنے حجرہ میں چلے آئے۔ پھر ابوبکر و عمر اور مسلمانوں کی ایک جماعت کو بلایا اور ارشاد کیا میں نے اسامہ کے لشکر کے ساتھ جانیکا تمہیں حکم نہیں دیا تھا

ابو بکر و عمر نے عرض کیا درست ہے حکم دیا تھا حضور نے ارشاد کیا پھر میرے حکم کی تم نے
کیوں نہیں اطاعت کی ابو بکر نے جواب دیا کہ میں باہر جا کے واپس چلا آیا کہ دوبارہ آپ سے عہد کو
تازہ کروں عمر نے کہا میں باہر جا کے اسلئے واپس چلا آیا یا رسول اللہ تیری خبر دوسرے سے
نہ سنوں بلکہ خود تجھ سے تیری مزاج پرسی کروں۔ پھر رسول اللہ نے فرمایا کہ لشکر اسامہ کو روانگی
کا حکم دیا جائے اور تم دونوں بھی لشکر اسامہ کے ساتھ جاؤ خدا لعنت کرے اسپر جو لشکر اسامہ
سے روگردانی کرے تین بار اس جملہ کو فرمایا اور پھر حضور انور بیہوش ہوگئے کیونکہ آپکو اول تو
ابو بکر و عمر کی کارروائی سے غصہ زیادہ آیا تھا دوسرے مسجد میں جانے کی تکان ہوگئی تھی
آپ کو منافقوں کے ناپسندیدہ اطوار سے بہت ہی رنج ہوا تھا آپ ان کے فاسد فتنوں سے
خوب واقف تھے مسلمان رونے لگے اور حضرت رسالت مآب کی بیویاں اور بچے بھی پکار پکار کے
روئے شور ماتم برپا ہوا۔ اس شور و غوغا سے حضور انور نے چشم مبارک کھولی اور انکی طرف
نظر کر کے فرمایا کہ دوات اور بکری کا چمڑا لاؤ کہ میں تمہارے لئے ایک نامہ لکھ جاؤں تاکہ
میرے بعد تم گمراہ نہ ہو جاؤ ایک صحابی اٹھے کہ دوات اور قلم اور گوسفند کا چمڑا لے آئیں عمر نے
کہا کہاں جاتے ہو یہ شخص ہذیان بک رہا ہے اسپر بیماری کا پورا غلبہ ہوگیا ہے ہمارے لئے
کتاب اللہ بس ہے۔ جو لوگ اسوقت موجود تھے ان میں اختلاف ہے کوئی تو کہتا ہے کہ یہ قول
ہمارے لئے کتاب اللہ بس ہے عمر کا ہے اور کوئی کہتا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا
ہے۔ اور ان کا مقولہ ہے کہ ایسی صورت میں کس کی مجال تھی جو رسول خدا سے مخالفت
کرتا۔ پھر دوسری دفعہ رسول کریم سے دریافت کیا آیا جو کچھ حضور نے طلب کیا تھا
ہم لائیں حضور نے ارشاد کیا کہ جو باتیں میں نے تمہاری زبان سے سنی تھیں
ان سے اب مجھے دوات و قلم منگانے کی ضرورت نہیں ہے لیکن یہ وصیت

کرتا ہوں کہ تم میرے اہلبیت سے نیک سلوک کرنا پھر آپ نے مُنہ پھیر لیا اور وہ سب اٹھ کے چلے گئے بے نظیر کتاب بحار کی دوسری روایت یہ ہے ،، جب آنحضرت کو یہ معلوم ہوا کہ ابو بکر نماز پڑھا رہے ہیں تو آپ اسی شدّت مرض میں تشریف لائے اور ابو بکر کا ہاتھ پکڑ کے الگ ہٹا دیا جب آپ نماز پڑھ چکے تو ابو بکر و عمر دونوں بھاگ گئے اور شل جنین کے رحم کے پردہ میں پوشیدہ ہو گئے۔

ایک اور عجیب و غریب روایت حضرت امام باقر و صادق علیہ السلام کے نام سے حیات القلوب میں درج کی گئی ہے جو بہت ہی دلچسپ ہے اور جسکی اصلیت ایک بچہ بھی بخوبی سمجھ سکتا ہے وہ روایت یہ ہے ،، حضرت علی کسی ضرورت کے لئے تھوڑی دیر کے واسطے آنحضرت کے پاس سے چلے گئے حضرت نے ارشاد کیا کہ میرے دوست بھائی کو بلاؤ عائشہ اور حفصہ نے اپنے اپنے باپ کو بلا لیا حضرت نے ان دونوں کی صورت دیکھکر اپنے اوپر چادر اوڑھ لی اور منہ پھیر لیا جب وہ دونوں چلے گئے تو آپ نے منہ کھول دیا اور ارشاد کیا کہ میرے خلیل میرے حبیب اور میرے بھائی کو بلاؤ۔ دونوں بیویوں نے پھر دونوں کو بلا لیا آنحضرت اُنہیں دیکھ کے بہت خفا ہوئے۔ بیویوں نے پوچھا کیا آپ علی کو بلاتے ہیں چنانچہ فاطمہ زہرا نے علی امیر المومنین کو طلب کیا حضرت رسالت مآب بہت دیر تک حضرت علی کے ساتھ سرگوشی کرتے رہے اور ابو بکر و عمر باہر کھڑے رہے جب حضرت علی باہر نکلے تو دونوں نے پوچھا تجھسے حضور انور کیا کہتے تھے علی نے جواب دیا کہ مجھے ہزار باب علم کے تعلیم کئے اور وہ ایسے باب ہیں کہ ہر باب سے ہزار باب مفتوح ہو جاتے ہیں ،،

ہمیں اس روایت پر مذہبی طور پر نکتہ چینی کا حق حاصل نہیں ہے اس لئے ہم کوئی مذہبی کتاب نہیں لکھ رہے ہیں بلکہ ایک تاریخ لکھ رہے ہیں مگر ہم اتنا کہتے ہیں کہ معمولی عقل والا بھی اس روایت کو یا اس جیسی اور روایتوں کو تسلیم نہیں کر سکتا حضرت فاطمہ زہرا کا وہاں

ہونا اور حضرت عائشہ یا حضرت حفصہ کا بار بار اپنے اپنے باپ کو بلانا اور آنحضرت کا ہر بار منہ ڈھانک لینا اور پھر اتنی پریشانی کے بعد بھی نہ خود حضرت علی کا نام لینا اور نہ فاطمہ زہرا کا یہ سمجھنا کہ یہ میرے خاوند علی کو بلاتے ہیں ایک ایسی مضحکہ خیز بات ہے جو قیامت تک کسی کی سمجھ میں نہیں آسکتی۔ اور پھر ہزار باب علم کے تعلیم کر دینا اور ہر باب سے ہزار باب کا مفتوح ہونا یہ ایسی باتیں ہیں جو قصّے کہانیوں میں زیادہ مناسب ہیں کسی متبرک مذہبی کتاب میں ایسی چھچھوری روایتوں کا ہونا سخت معیوب ہے۔ اور لطف یہ ہے کہ ان بیہودہ روایتوں کا راوی حضرت ام المومنین ام سلمہ حضرت امیر المومنین و عبد اللہ بن عمر و امام محمد باقر و صادق رضی اللہ عنہم اجمعین کو بنایا گیا ہے۔ یہ ساری مہربانی حضرت بابویہ قمی شیخ المشائخ کی ہے کہ آپ کے صدقہ میں ہمیں ایسی ایسی عجیب روایتیں ملی ہیں جنکا خیال بھی کسی مشرقی فسانہ نویس کے دماغ میں نہ گزرے گا۔

**حضرت عمر کی نقب زنی** اکثر شیعی معتبر کتابوں میں ایک یہ بھی روایت ہے کہ عمر سے آنحضرت سخت ناراض ہو گئے تھے اور حکم دیدیا تھا کہ عمر مسجد میں نہ آئے ایک دن عمر نے مسجد میں نقب لگائی اور اندر آ کے مسجد میں نماز پڑھ لی۔ بڑے بڑے محدثین نے اس روایت کی تصدیق کی ہے اور اسے بہت ہی صحیح جانا ہے تعجب ہوتا ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ایک بھی مسلمان نہ تھا کہ ایسی صریح مخالفت دیکھتے تھے اور اف تک کرتے تھے۔ کیا تماشہ کی بات ہے نقب زنی اور مسجد نبوی میں۔

**حضرت علی کا معراج میں شریک ہونا** حضرت علی کرم اللہ وجہ کا استحقاق خلافت صدہا قسم سے ثابت کیا جاتا ہے اور وہ ثابت کرنا بھی اس دلچسپ پیرایہ میں ہوتا ہے کہ لذیذ مشرقی قصہ کا مزا آجاتا ہے چنانچہ ایک روایت حضرت علی کرم اللہ وجہ کی خود حضرت رسالتمآب پر فضیلت کی ہے۔ اگر حضرت[1]

[1] بحار۔ جلاء العیون مجلسی۔

علی یا جناب مرتضوی معراج میں حضرت رسالتمآب کے شریک نہ ہوتے تو سید الکونین کی ذرا بھی قدر نہ بڑہتی۔ تو بھی حضرت علی ہی کو آنحضرت پر فضیلت رہی کیونکہ حضرت رسالتمآب منازل کو طے کرتے ہوئے آسمانوں کو چھانتے ہوئے اور برجوں کو طے کرتے ہوئے وہاں پہنچے تھے اور حضرت علی بغیر زحمت سفر پہلے ہی سے پہنچ گئے چنانچہ حضرت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد کرتے ہیں فرشتوں کے جس گروہ کے پاس سے میرا گذر ہوا میں نے ہر فرشتہ کو علی علی پکارتے سنا جب میں عرش کے قریب پہنچا تو میں نے علی کو عرش کے نیچے کھڑے ہوئے دیکھا میں نے کہا یہاں بھی تم مجھ سے سبقت لے گئے جبرائیل نے کہا یہ فرشتہ ہے جسے علی کی صورت پر بنایا گیا ہے اس لئے کہ علی کی صورت دیکھنے کو فرشتے تڑپتے ہیں جب انہیں زیادہ اضطراب ہوتا ہے تو اس فرشتہ کو دیکھ لیتے ہیں اور انہیں تسکین ہوجاتی ہے +

**حضرت علی کی خلافت پر خدا کی دھمکی** ایک مستند شیعی کتاب میں یہ روایت درج ہے "کہ خداوند تعالیٰ نے حضرت امیر کی امامت کے لئے یہ آیت نازل کی تھی جس کا ایک حصہ تو رہگیا اور ایک حصہ یار لوگوں نے قرآن مجید سے اڑا دیا۔ وہ آیت یہ ہے"[1] اے پیغمبر اپنی اُمت پر علی کی امامت کو پہنچا دے ورنہ تجھے دردناک عذاب میں مبتلا کردوں گا یہ صریح گستاخیاں ہیں جو حضرت رسالتمآب کے ساتھ کی گئی ہیں اس قسم کی دہشت اور اس قسم کا عذاب اُن لوگوں کو دیا جاتا ہے جو بار ہا سمجھانے کے بعد بھی نہ مانیں اور مطلق نہ سنیں تو پھر یہ کہا جاتا ہے کہ اگر ایسا نہ کیا تو تجھے عذاب دوں گا اگر ہم تھوڑی دیر کے لئے اس روایت کو صحیح تسلیم کرلیں تو اس سے یہ لازم آتا ہے کہ کئی بار جناب رسول خدا کو جناب احدیت سے ارشاد ہوچکا تھا اور آپ اُسکی تعمیل نہ کرتے تھے چنانچہ اُسکے بعد ایسا تاکیدی حکم آیا اُسپر بھی حضرت علی کو خلیفہ نہیں

[1] حیات القلوب ۲ ص ۴۲ یا ایہا الرسول بلغ ما انزل الیک فی علی وان لم تفعل عذبتک عذابا الیما ۱۲

سقیفہ کی طرف چلے راستہ میں ابو عبیدہ جراح ملے جو انصار کے ہنگامہ کی خبر دینے کے لئے
مسجد نبوی میں آرہے تھے وہ بھی ساتھ ہو گئے اخیر تینوں ملکے مجلس انصار میں پہنچے اور
جو کچھ سنا تھا وہی نقشہ دیکھا اور اُن سے گفتگو شروع ہوئی حضرت عمر نے انصار کو قائل کر دیا
انصار سخت نادم ہوئے حضرت عمر نے حضرت ابو بکر صدیق کی بیعت کی پھر انصار نے
بھی افضل الصدیقین سے بیعت کی لوگوں کا اجتماع بہت بڑھ گیا تھا کہیں سعد بن عبادہ
مار نہ ڈالا جائے۔ حضرت ابو بکر صدیق کا بیان ہے کہ میں نے یہ کام اس لئے کیا تھا
کہ مسلمانوں میں تلوار نہ چل جائے اور ہنگامہ محشر نہ گرم ہو۔ اس ہنگامہ کے فرو ہونے کے
بعد حضرت ابو بکر اور حضرت عمر در مبارک پر آبیٹھے لوگوں نے چاہا کہ ہم بھی
غسل | حضور انور کو غسل دینے کا فخر حاصل کریں اور اکثر اصحاب نے اسپر زور دیا اور کشمکش زیادہ
ہونے لگی تو حضرت ابو بکر صدیق نے فرمایا میں نے سنا ہے ہمارے ہادی برحق نے وصیت
کر دی ہے کہ مجھے اہل بیت غسل دیں۔ آپکے اس ارشاد سے انصار ٹھنڈے پڑے اور وہ کشمکش
دور ہوئی۔ تھوڑی دیر میں ایک انصار نے نہایت منت سے عرض کیا اے ابو بکر آپ مجھے تو
غسل میں شریک ہونے کی ضروری اجازت دیں آپ نے اسے اجازت دیدی۔ وہ اندر جاکے
غسل میں شریک ہو گیا اسلئے کہ اس شخص کو کل گروہ انصار نے اپنی طرف سے انتخاب کیا تھا۔
شقران اور اسامہ پانی دے رہے تھے اور فضل و قثم پہلو بہ پہلو پھیرتے تھے اور حضرت علی کرم
اللہ وجہ نہلا رہے تھے اور حضرت عباس اور اوس مذکور انصاری الگ کھڑے ہوئے
زار زار رو رہے تھے ٭

تدفین | جب نہلا چکے تو دفن میں اختلاف اصحاب ہوا کوئی کچھ رائے دیتا تھا اور کوئی کچھ
اخیر اسکا فیصلہ بھی حضرت ابو بکر صدیق نے کیا اور یہ حدیث بیان کی الانبیاء یدفنون حیث یموتون

بنایا گیا۔ معلوم ہوا کہ رسول خدا کا دلی منشا یہ تھا کہ علی خلیفہ نہ بنیں ❁

تفسیر اہل بیت۔ مجمع البیان۔ تفسیر صافی۔ علوی۔ صابری۔ عالی۔ کاشانی۔ جرجانی۔ رازی میں اسی قسم کی صدہا معتبر روایتیں بھری ہوئی ہیں جن کا سر نہ پیر۔ معقول روایت کی نظریں ڈھونڈتی ہیں اور سچا واقعہ نہیں ملتا۔ ہزارہا حدیثیں ہیں جو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت کے بارے میں لکھی ہیں اور وہ کل حدیثیں ایک سے ایک زیادہ بڑھی چڑھی ہیں۔ ہم مناسب نہیں سمجھتے کہ ایک ہی قسم کی حدیثیں نقل کر دیں اس میں ناظر کو کچھ مذاق پیدا نہیں ہوگا بلکہ ہم چاہتے ہیں کہ مختلف روایتیں مذکورہ بالا کتب سے انتخاب کر کے لکھی جائیں تاکہ یہ معلوم ہو جائے کہ ایک بدنصیب مورخ ان روایتوں سے اپنے لئے سوا اسکے اور کیا نتیجہ نکال سکتا ہے کہ جو کچھ لکھا گیا ہے سب اول سے اخیر تک غلط اور ہرگز یقین نہیں آتا کہ ایک عقل ایسی روایتیں سننا گوارا بھی کرے بہرحال جہل سے علم بہتر ہے ❁

**آنحضرت کی وفات اور ثقیفہ کا جھگڑا** ٹھیک وقت چاشت پیر کے دن ۱۲ ربیع الاول کو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوگئی۔ جس وقت حضور انور کی وفات کی خبر سنی حضرت عمر فاروق نے صاف انکار کر دیا کہ نبی بھی کہیں وفات پایا کرتا ہے۔ آپ اس قدر غصہ میں آگئے اور کہا جس کی زبان سے یہ نکلا کہ حضرت رسالت مآب فوت ہو گئے تو میں گردن اڑا دوں گا ❁

حضرت ابوبکر نے حضرت عمر کو دیکھ کے یہ آیت پڑھی تھی وما محمد الخ یہ آیت سنتے ہی حضرت فاروق ٹھنڈے پڑ گئے۔ پھر اصحاب خانہ اقدس میں آئے اور چاروں طرف نالہ و بکا کی صدائیں بلند ہوئیں پھر سب ملکے مسجد میں جمع ہوئے اتنے میں ایک شخص مسجد میں آیا اور کہا آپ کیا بیٹھے ہوئے ہیں کچھ خبر بھی ہے انصار ثقیفہ میں جمع ہیں اور سعد بن عبادہ سے بیعت کرنے کو ہیں۔ حضرت ابوبکر صدیق حضرت عمر کے ساتھ اس ہنگامہ کے فرو کرنے کیلئے

حضور انور کا سچا فدائی ہے اُسے یقین کرنا چاہئے کہ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے رحلت فرمائی جو شخص پروردگار عالم کی پرستش کرتا ہے وہ یہ بھی یقین کرے کہ حضور انور زندہ ہیں پھر آپنے یہ آیت پڑہی وما محمد الا رسول الخ حضرت عمر نے کہا گویا میں نے اب تک اس آیت کو سُنا ہی نہ تھا۔ سبکو یقین ہوگیا کہ حضور انور کا وصل باریتعالی سے ہوگیا اور سب نے یہ پڑہنا شروع کیا انا للہ و انا الیہ راجعون سب نے یک زبان ہوکے کہا کہ ہم جنازہ کی نماز پڑہنا چاہتے ہیں آپنے سب کے ساتھ نماز پڑہی غسل کی بابت آپنے تعلیم دی اور دفن کی جگہ بتائی اور پھر اکابر صحابہ کے ساتھ سقیفہ بنی ساعدہ میں گئے تاکہ پیشوائے امت اور خلافت کا فیصلہ کریں چنانچہ آپکے جانے پر سب نے آپکے ہاتھ پر بیعت کی ؛

**ملا باقر مجلسی بحار میں اس واقعہ کو یوں بیان کرتے ہیں**

شیخ الطائفہ[۱] نے تلخیص شافی میں اسکی اسناد سے روایت کیا ہے کہ سرور ابرار کی وفات ہوتے ہی انصار سقیفہ میں جمع ہوئے اور چاہا کہ سعد کو خلیفہ بنائیں سعد ایسا مریض تھا کہ اُس میں اتنی طاقت نہ تھی کہ اتنی آواز سے تقریر کرسکتا کہ سامعین سن سکتے اِس لئے اُس کا بیٹا یا بنی اعمام کے بعض اشخاص اُسکی تقریر کا بلند آواز سے لوگوں کے آگے اعادہ کردیتے تھے اُس تقریر کا مضمون یہ تھا اے گروہ انصار جتنی تمہیں فضیلت حاصل ہے کسی قبیلہ کے ایک شخص کو بھی یہ فضیلت حاصل نہیں ہے۔ خدا و رسول پر ایمان لائے اور راہ خدا

---

[۱] روی الشیخ فی تلخیص الشافی عن هشام بن محمد عن ابی مخنف عن عبد الله بن عبد الرحمن بن ابی عمرة الانصاری ان النبی صلی الله علیه وآله وسلم لما قبض اجتمعت الانصار فی سقیفة بنی ساعدة فقالوا نولی هذا الامر من بعد محمد صلی الله علیه وآله وسلم سعد بن عبادة واخرجوا سعداً الیهم وهو مریض قال فلما اجتمعوا قال لابنه او لبعض بنی عمه انی لا اقدر لشکوای ان اسمع القوم کلهم کلامی لکن تلق منی قولی فاسمعهم فکان یتکلم ویحفظ الرجل قوله فیرفع به صوته ویسمع به اصحابه فقال بعد ان حمد الله واثنی علیه یا معشر

ہیں تم نے جہاد کیا اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تمہاری وجہ سے قوت پائی اور
آخری دم تک حضرت رسالتمآب تم سے راضی رہے اسلئے تمہارا خلافت پر پیشقدمی کرنیکا
حق ہے تمہارے آگے دوسری قوم کو کوئی حق نہیں ہے۔ انصار نے سعد کو خلافت کی مبارکباد
دی اور کہا تجھسے بہتر اور کوئی نہیں دکھائی دیتا۔ پھر انصار آپس میں باتیں کرنے لگے اگر مہاجرین
اپنے فضایل بیان کریں تو اسوقت ہم انہیں کیا جواب دینگے۔ اُن میں سے ایک فریق نے
جواب دیا ہم یہ کہیں گے اگر تمہاری یہی مرضی ہے تو ایسا کرو کہ ایک ہم میں سے اور ایک تم
میں سے خلیفہ بنا دیا جائے بغیر اسکے کچھ نہیں ہو سکتا۔ سعد بن عبادہ نے اس جواب کو قوم
کے ضعف کی وجہ سمجھی۔ اتفاق سے یہ خبر عمرؓ نے سنی۔ یہ خبر سنتے ہی وہ خانہ رسول خدا صلے اللہ علیہ
وسلم کی طرف روانہ ہوئے اور کسی شخص کو ابوبکرؓ کے پاس بھیجا کہ فوراً چلے آئیں ابوبکر اس وقت علی
ابن ابی طالب کے ساتھ تجہیز میں مشغول تھے۔ ابوبکر نے جواب دیا کہ میں اس کام میں مشغول ہوں
نہیں آسکتا۔ عمرؓ نے پھر دوبارہ اس شخص سے کہلا بھیجا کہ ایک بہت بڑا کام ہے آپ آئیے

**بقیہ صفحہ ۲۱**- الانصار ان لكم سابقة بالدين وفضيلة في الاسلام ليست لقبيلة من العرب
ان محمدا صلى الله عليه وآله وسلم لبث بضع عشر سنة في قومه يدعوهم الى عبادة الرحمن و
خلع الاوثان فما آمن به من قومه الا رجال قليل والله ما كانوا يقدرون على ان يمنعوا رسوله ويعزوا
دينه ولا ان يدفعوا عن انفسهم ضيما عموا به حتى اراد بكم ربكم الفضل وساق اليكم الكرامة وخصكم
بالنعمة ورزقكم الايمان به وبرسوله والمنع له ولاصحابه والاعزاز له ولدينه والجهاد لاعدائه وكنتم اشد الناس
على عدوه من غيركم حتى استقامت العرب لامر الله طوعا وكرها واعطى البعيد المقادة صاغرا داخرا حتى اثخن
الله لرسوله بكم الارض ودانت باسيافكم له العرب وتوفاه الله اليه وهو عنكم راض وبكم قرير عين استبدوا
بهذا الامر دون الناس فانه لكم دون الناس فاجابوه باجمعهم بان قد وفقتم في الراي واصبتم

ہیں ہرگز تامل نہ کریں۔ ابوبکر روتے ہوئے باہر نکلے عمرؓ نے انصار کے فتنہ کی کیفیت بیان کی پھر ابوبکر و عمر شتابانہ قدموں میں روانہ ہوئے اثناء راہ میں ابو عبیدہ جراح ملے۔ پھر وہاں پہنچے اور حضرت ابوبکر صدیق کے ہاتھ پر سب نے بیعت کی ✦

باقر مجلسی کی دوسری روایت | ابن ابی الحدید کی روایت سے ایک اور مقام پر فاضل مجلسی نے اس واقعہ کے متعلق یہ بیان کیا ہے "اصل میں سقیفہ کی خبر سب سے پہلے معیر بن عدی نے عمرؓ کو دی اور زبردستی عمرؓ کا ہاتھ پکڑ کے لے چلنے کے لئے کھینچا۔ فاروق نے کہا کہ میں امر عظیم یعنی تجہیز رسول کریم صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم میں مشغول ہوں اور اس درد و الم میں گرفتار ہوں وفات سرور دوجہاں سے مجھ پر غموں کا پہاڑ ٹوٹ پڑا ہے معیر نے اس بات کو قبول نہ کیا اور کہا اسوقت سقیفہ میں تیرا چلنا بہت ضروری ہے چنانچہ وہ زبردستی پکڑ کے لیگیا ✦

بقیہ صفحہ ۲۲۔ القول ولن نعد وما رایت تولیت هذا الامر فانت فینا مقنع ونصائح المؤمنین اما ثم انهم زادوا الکلام فقالوا فان ابت مهاجرة قریش فقالوا نحن المهاجرون وصحابة رسول الله الاولون ونحن عشيرته واولیائه فعلی ما تنازعونا الامر من بعده قالت طائفة منهم فانا نقول اذا منا امیر ومنکم امیر ولن نرضی بدون هذا ابدا فقال سعد بن عبادة حین سمعها هذا اول الوهن واتی عمر الخبر فاقبل الی منزل النبی صلی الله علیه وآله وسلم فارسل الی ابی بکر وابوبکر فی الدار وعلی بن ابی طالب فی جهاز النبی فارسل الی ابی بکر ان اخرج فارسل الیه انی مشتغل فارسل الیه انه قد حدث امر لا بد لک من حضوره فخرج الیه فقال اما علمت ان الانصار قد اجتمعت فی سقیفة بنی ساعدة یریدون ان یولوا هذا الامر سعد بن عبادة واحسنهم مقالة من یقول منا امیر ومنکم امیر فمضیا مسرعین نحوهم الی اخر الروایة ۱۲ منه واتی الخبر عمر فاتی منزل رسول الله صلی الله علیه وسلم وکان الذی اتاه معیرة بن عدی فاخذ بید عمر وقال قم فقال عمر انی عنک مشغول فقال انه لا بد من قیام فقام معه ۱۲

**انوار بدریہ کی روایت**

اس فاضل نے تمام روایتوں سے اختلاف کیا ہے اور بسند صحیح یہ بیان کرتا ہے کہ انصار و مہاجر تجہیز و تدفین کے بعد سقیفہ میں جمع ہوئے تھے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ سنی اور شیعوں میں یہ غلط روایت کیوں مشہور ہو گئی کہ تجہیز و تدفین سے پہلے صحابہ سقیفہ میں جمع ہوئے تھے سنی اور شیعہ اس پر متفق ہیں کہ پہل انصار نے کی تھی پھر حضرت عمر اور حضرت ابوبکر کے جانے میں اتفاق نہیں ہے کوئی کچھ بیان کرتا ہے اور کوئی کچھ لکھتا ہے۔ مگر ہماری رائے اس اختلاف عظیم سے یہ ہے کہ حضور انور پر صحابہ جان و دل سے فدا تھے خواہ انصار ہوں یا مہاجر پھر کیونکر ممکن ہے کہ حضور کی وفات ہو جائے اور صحابہ بغیر تجہیز و تدفین خلافت کی بحث کرنے لگیں معمولی تعلق پر بھی جب کبھی ایسا صدمہ ہو جاتا ہے تو وہاں عقل بجا نہیں رہتی پھر چہ جائے کہ صحابہ اور اُنکا عشق۔ انوار بدریہ نے جو کچھ لکھا ہے صحیح ہے بیشک بعد تجہیز و تدفین کے صحابہ سقیفہ میں جمع ہوئے تھے۔

**شیعی امام اعظم طوسی کی کتاب امالی کا عجیب قصہ**

حضرت امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا۔ سب سے پہلے میں خداوند تعالیٰ کے آگے مخالفوں کی خصومت کی شکایت دو زانو ہو کے کروں گا۔ اور دوزخ و جنت کی قسم کھا کے عرض کروں گا۔ کہ مجھ پر کیا مظالم توڑے گئے۔ پھر سلیم بن قیس کا بیان ہے کہ میں نے سلمان سے سنا کہ جب حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ملاء اعلیٰ میں رحلت فرمائی۔ تو ابوبکر و عمر اور ابو عبیدہ آئے اور انصار سے جھگڑا کرنے لگے کہ خلافت قریشیوں کا حق ہے کیونکہ رسول اللہ قریش ہیں اور مہاجرین اس لئے تم سے بہتر ہیں کہ خداوند تعالیٰ نے قرآن مجید میں تم سے پہلے اُن کا ذکر کیا ہے اور مہاجرین کو تم پر فضیلت دی ہے اور حضور انور یہ فرما گئے ہیں کہ ہم قریش ہیں۔ سلمان کا بیان ہے میں حضرت علی کی خدمت میں حاضر ہوا آپ رسول کریم

---

لہ قال سمعت علی بن ابی طالب علیہ السلام یقول انا اول من یجثو بین یدی اللہ عز وجل یوم القیامۃ للخصومۃ ۱۲

کو غسل دینے میں مشغول تھے کیونکہ آنحضرت نے یہ وصیت کردی تھی کہ سوائے اہل بیت کے
کوئی غیر شخص مجھے غسل نہ دے میں نے عرض کیا یا امیرالمومنین آپکو غسل کرانے میں کون مدد دے
رہا ہے فرمایا کہ جبرائیل جب میں ایک عضو دھو چکتا ہوں تو وہ دوسرا آگے کر دیتے ہیں جب
آپ غسل اور حنوط سے فارغ ہوئے مجھے بلایا۔ اسوقت ابوذر۔ مقداد۔ فاطمہ حسن حسین علیہم السلام آگئے
آگئے تھے انہوں نے صف باندھی اور میں اونکے پیچھے کھڑا ہوا اور نماز پڑھی عائشہ رض حجرہ
میں تھی جبرائیل نے عائشہ کی آنکھیں اندھی کر دیں تاکہ نماز کو نہ دیکھ سکیں پھر حضرت امیر نے
صحابہ کو رخصت دی۔ اسکے بعد دس دس صحابہ آنے شروع ہوئے اور نماز پڑھ پڑھکے باہر جانے
لگے حضرت علی یہ پڑھتے جاتے تھے ان اللہ وملائکتہ یصلون علی النبی الخ فرشتے صلوٰۃ بھیجتے ہوئے
باہر نکلتے جاتے تھے۔ اسی طرح کل مہاجرین وانصار داخل ہوئے اور صلوٰت بھیجتے رہے۔ اصل
نماز تو اول ہی کی نماز تھی اگر ابوبکر وعمر کو معلوم ہوجاتا تو وہ اسباب کا لالچ کرتے کہ ہم امام بنکے
نماز پڑھائیں سلمان نے کہا کہ میں نے حضرت امیر کی خدمت میں جو کچھ ان منافقوں کی بابت سنا
تھا عرض کیا کہ حضور غسل میں مشغول تھے اور وہاں یہ کارروائی ہوگئی۔ اسوقت وہ ممبر پر بیٹھا ہے
(یعنی حضرت صدیق اکبر) اور لوگ اسکے ایک ہاتھ پر بیعت کرنے سے راضی نہیں ہیں بلکہ اسکے
دونوں ہاتھوں پر بیعت کر رہے ہیں حضرت علی نے فرمایا کہ جب وہ ممبر رسول اللہ پر
چڑھا ہے تو جانتا ہے سب سے پہلے اسکے ہاتھ پر کس نے بیعت کی تھی میں نے عرض کیا یہ تو مجھے
خبر نہیں ہے لیکن سقیفہ کی بیعت کا حال تو مجھے معلوم ہے وہاں پہلے بشیر بن سعد نے بیعت
کی پھر ابو عبیدہ پھر عمر پھر سالم مولی ابی حذیفہ پھر معاذ بن جبل نے حضرت علی نے فرمایا وہاں کا
حال میں دریافت نہیں کرتا بلکہ اس شخص کو پوچھتا ہوں جس نے مسجد نبوی میں رسول کریم کے ممبر
پر پہلے بیعت کی۔ میں نے کہا یا امیرالمومنین اسکا مجھے علم نہیں ہے ہاں یہ ضرور ہے کہ میں نے اس

شخص کو دیکھا۔ عصا کے سہارے سے چل رہا تھا اور اُسکی دونوں آنکھوں کے بیچ میں سجدہ
کی علامت تھی اور وہ نہایت عبادت گزار معلوم ہو رہا تھا جب ابوبکر ممبر پر بیٹھا پہلے وہ اوپر گیا
اور رویا اور کہا الحمد للہ کہ زندگی میں میں نے تجھے اُس مقام پر دیکھ لیا۔ ہاتھ پھیلا ابوبکر نے ہاتھ
پھیلایا اور اُس نے بیعت کی اور کہا آدم کے دن کے بعد آج کا دن یہ میں نے دیکھا ہے۔ یہ کہکے
ممبر پر سے نیچے اُتر آیا اور باہر چلا گیا۔ حضرت امیر المومنین نے فرمایا کہ سلمان تو سمجھا یہ کون تھا
سلمان نے کہا نہیں میں مطلق نہیں سمجھا ہاں اُسکی باتیں مجھے ناگوار ضرور گزریں اسلئے کہ وفات
رسالت آب پر نا ملایم الفاظ استعمال کرتا تھا حضرت علی نے فرمایا کہ وہ شیطان تھا مجھے رسول نے یہ خبر
دی تھی کہ روز غدیر میں ابلیس اور اُسکے اصحاب جمع ہوئے تھے اُس دن رسول اللہ نے مجھے اپنا خلیفہ
بنایا تھا۔ ابلیس سے کہدیا گیا کہ یہاں تیری دال نہیں گلنے کی تو چلا جا کیوں کہ ہم مرحوم
و معصوم ہیں تیرا کوئی داؤں نہیں چلنے کا یہ سُنکے شیطان غمگین ہو کے واپس چلا گیا پھر رسول اللہ
نے فرمایا کہ میری وفات کے بعد جو شخص ظل بنی ساعدہ یا ابوبکر میں سے اُسکے ہاتھ پر بیعت
کرے گا وہ شیطان ہو گا۔ اُسکی صورت انتہا درجہ عابدوں کی ہو گی۔ بیعت کر کے وہ باہر چلا جائیگا
اسوقت شیاطین جمع ہونگے اُسکے آگے سجدہ کرینگے اور کہینگے کہ تو ہمارا سید ہے تو نے ہی آدم
کو بہشت میں سے نکالا تھا۔ شیطان نے کہا کونسی اُمت ہے کہ اپنے پیغمبر کے بعد گمراہ نہیں
ہوئی تم یہ کہا کرتے تھے کہ اُمت محمدی پر قبضہ پانا مشکل ہے دیکھا کیسا داؤں میں نے کیا ہے کہ خود
اُسکے اصحاب کو اُسکا مخالف بنا دیا۔ یہی بات ہے جو حق تعالیٰ فرماتا ہے ولقد صدق علیھم
ابلیس ظنہ فاتبعوہ الا فریقا من المؤمنین،، یعنی تحقیق شیطان نے اپنا گمان اُن پر سچا پایا پس
اُسکی پیروی کی مگر مومنوں کا گروہ الخ +

اس قسم کی بہت سی روایتیں ہیں جو شیعی معتبر کتب میں بھری ہیں سخت تعجب ہوتا ہے

کہ کیوں اور کس لئے یہ چڑے چڑیا کی کہانیاں مذہبی کتابوں میں درج کی گئیں اور کیوں بلا وجہ یہ تعصب برتا گیا۔ کاش معقول طور پر مخالفت کا پہلو دکھایا جاتا تو ناظر وقعت سے دیکھتا مگر اس قسم کی روایتیں جو ہم نے اوپر نقل کیں کچھ ایسی خلاف قیاس اور دور از عقل ہیں کہ معمولی سمجھ کا بچہ بھی ہنس دیگا۔ کہاں شیطان اور کہاں مسجد نبوی اور پھر اسکا رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے ممبر مبارک پر چڑھنا اور پھر صدیق اکبر کے دست مبارک پر بیعت کرنا اور سب سے زیادہ تعجب کی بات یہ ہے کہ خواہ مدبیریا سجلدی حضرت علی کا اسی ہاتھ پر بیعت کرنا ایک ایسا شرمناک امر معلوم ہوتا ہے کہ زبان سے نکالتے ہوئے شرم آتی ہے +

سید جمال الدین کی روایت | روضۃ الاحباب میں سید جمال الدین اور کتاب ماثبت بالسنہ میں شیخ عبدالحق دہلوی نے یہ روایت بیان کی ہے "جب حضرت ابوبکر صدیق حضور انور رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ممبر مبارک پر گئے اور محراب کو جناب قدس خاتم النبیین سے خالی دیکھا ایک سرد آہ بھری اور بیہوش ہو کے گر پڑے۔ آپکے گرتے ہی زاری و بکا کی صدائیں بلند ہوئیں اور ایک شور قیامت برپا ہو گیا۔ وفات کے دن علی الصباح حضور انور نے مسجد میں آکے خود نماز پڑھائی تھی حالانکہ شدت مرض بہت تھی لیکن بلند آواز سے جب حضور انور نے خطبہ پڑھا تو اہلبیت کی عورتیں بہت خوش ہوئیں اور انہیں یقین ہو گیا کہ حضرت رسالتمآب کو صحت حاصل ہو گئی ہے اور خطرہ جاتا رہا سب نے خوشی کی اور آنکھوں میں سرمہ دیا +

یہ مختلف روایتیں اسبات کی شہادت دیتی ہیں کہ حضرت صدیق اکبر افضل الخلفا تھے جو روحانی تعلق آپکو اپنے ہادی برحق سے تھا اسکی نظیر ملنی مشکل ہے بعض روایتوں میں جو ہم نے شیعی معتبر کتب سے نقل کی ہیں ان سے بھی ایک خاص تعلق پایا جاتا ہے اور وہ تعلق یہ ہے کہ حضور انور کے وصل کے بعد محراب نبوی میں جو صحابی پہلے آئے وہ ابو بکر صدیق تھے یہ فخر آپ ہی کو حاصل

ہو اتھا اور اسکا اعتراف شیعہ اصحاب بھی کرتے ہیں اب یہ بات کہ شیطان نے پہلے بیعت کی ایک کہانی ہے جسکی وقعت اس زمانہ کا ایک بچہ بھی جانتا ہے +

فاطمہ زہرا کی جناب میں گستاخیاں

اور معاملہ فدک وغیرہ

اس میں شک نہیں کہ تعصب انسان کو کہیں کا نہیں رکھتا اور یہ بدبخت تعصب کی وجہ ہے کہ عمداً حق سے چشم پوشی کرنی پڑتی ہے۔ اس میں کلام نہیں کہ مخالفت کی اخیر صدیوں میں جا کے انتہا ہوگئی اور جب حکومت میں مذہب اور تعصب کی آمیزش ہوگئی تو رہا سہا معاملہ اور بھی بگڑ گیا شیعی علمائے اپنے مخالفوں کو الزام دینے کے بڑے بڑے سامان کئے رسول خدا کا دشمن بنایا منافق کہا اہل بیت کا بدخواہ ثابت کیا مگر جب اس سے بھی پیٹ نہیں بھرا تو جن ائمہ پر نجات اُخروی کا دارومدار سمجھا جاتا تھا انہیں بھی گالیاں دیں اور اُنپر بھی خوب تبرّے بازی کی +

یہ عذر امتحان جذب دل کیسا نکل آیا + میں الزام اُنکو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا

حضرت بی بی فاطمہ زہرا خاتون محشر حضرت رسالتماب کی صاحبزادی تھیں اور شافع روز محشر کے ہاں چونکہ اولاد نرینہ زندہ نہ رہی تھی اسلئے حضور مثل بیٹوں کے آپ سے محبت رکھتے تھے آپ بی بی خدیجۃ الکبریٰ کے بطن سے تھیں آپ کی بزرگی تمام مسلمان کرتے تھے اور صرف آپکے اثر کی بات تھی کہ حضرت علی کی قریش بہت ہی عزت کرتے تھے آپکے نکاح میں بی بی فاطمہ زہرا کا آنا آپکے لئے باعث فخر تھا۔ یہ بات مشہور ہے کہ حضرت علی نے محض حضرت بی بی فاطمہ زہرا کے زور پر چھ مہینے تک حضرت صدیق سے بیعت نہیں کی تھی اور جب آپ کی وفات ہوگئی تو حضرت علی کی قوت بہت کم ہوگئی اور پھر آپنے بیعت کر لی۔ اگرچہ یہ روایت بالکل غلط ہے کہ حضرت علی نے چھ مہینے کے بعد بیعت کی تو بھی اس روایت سے اُس اثر اور عظمت کا پتہ چلتا ہے جو صحابہ آپ کی

کرتے تھے۔ آپ کا ادب تاحیات مسلمانوں نے کیا اور تعجب سے دیکھا ہے کہ کل موجودہ اسلامی دنیا آج کرتی ہے اور بے انتہا باوقار مانتی ہے۔ اسلام میں ہزاروں فرق ہو گئے او صدہا جدید شاخیں مذہب کی نکل آئیں لیکن آجتک کسی گروہ نے خواہ وہ کسی مذہب سے علاقہ کیوں نہ رکھتا ہو حضرت خاتون محشر کی شان اقدس میں کبھی بے ادبی نہیں کی حضرت ابوبکر صدیق حضرت عمر فاروق حضرت عثمان غنی اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور اکثر ام المومنین پر تبرے بازی ہوئی اور لوگ بُرا بھلا کہتے رہے لیکن یہ عجیب معجزہ ہے کہ آپ کی ذات والا ہمیشہ ہر فرد بشر کے گستاخانہ کلام سے مبرا رہی اور انشاء اللہ یوں ہی قیامت تک مبرا رہے گی۔ آپ کو یہ شرف کم نہیں ہے، کہ آپ شافع روز محشر کی لخت جگر ہیں۔ سرور کائنات نے بڑے لاڈ سے آپ کو پالا تھا حضور انور کو اپنی اور بیٹیوں سے بھی محبت تھی لیکن جو تعشق فاطمہ زہرا سے تھا اور کسی بیٹی سے نہ تھا۔ ممکن تھا اگر قاسم یا ابراہیم زندہ رہتے تو آپ کی محبت میں کمی آجاتی لیکن قدرت کو یہ منظور ہی نہ تھا وہ روز ازل سے فخر دوجہاں کی پوری محبت کا حصہ حضرت فاطمہ زہرا کو دے چکی تھی اور اُس بسیط محبت کی کوئی تغیر نکر سکتا تھا۔

شیعی ادب کوئی کلام نہیں کہ شیعہ حضرت خاتون محشر کا بہت ادب کرتے ہیں اور اس ادب ہی کو اپنی نجات کا سبب جانتے ہیں اُن کے ادب کی داد دی جاتی ہے اور اُن کے عشق کی جو انہیں اہلبیت کے ساتھ ہے قدر کی جاتی ہے۔ مسلمان ہو کے جس دل میں اہل بیت کی محبت نہ ہو وہ دل پارہ پارہ ہو جائے اور کلمہ محمدی پڑھنے کے بعد جسکا ضمیر اہل بیت کے نور سے منور نہ ہو اس میں کیڑے پڑ جائیں۔ شیعہ اہل بیت کے عشق پر جتنا فخر کریں کم ہے اور ہم خوشی سے دیکھتے ہیں کہ وہ اہل بیت کی محبت میں ثابت قدم ہیں تو بھی بعض گستاخیاں جو جناب سیدہ کے حضور میں کی گئی ہیں سخت کھٹکتی ہیں اور تعجب ہوتا ہے کہ کیوں عاشقان اہل بیت نے ایسا کیا۔

اور یہ ناپاک اور کریہ الفاظ جو محض اپنے مخالفوں پر فرضی الزام قایم کرنے کے لئے حضرت سیدہ کی شان میں کہے ہیں گوارا ہوئے۔ انسانی فطرت تو ہرگز گوارا نہیں کرتی کہ جسکا ہمیں ادب بھی ہو اور جس سے ہم محبت بھی کرتے ہوں یہانتک کہ اُسکی محبت پر نجات اُخروی سمجھتے ہوں اسکی نسبت ناشائستہ الفاظ استعمال کئے جائیں وہ بھی طرح طرح کے اور نئے نئے ڈھنگ سے خدا معلوم کیا موقع تھا اور کیا بات تھی کیوں ایسا کیا گیا اور کیوں ایسے ناپاک الفاظ کے استعمال کرنے کی نوبت آئی۔ شیعہ اور وہ حضرت سیدہ کو گالیاں دیں کچھ سمجھ میں نہیں آتا شیعہ تو کبھی ایسا نکرینگے یہ ضرور کسی دشمن اسلام کی چالاکی ہے کہ ظاہر تو اپنے کو مسلمان کہا اور باطناً اسلام کی جڑ کاٹی ✚

ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ ان میں سے چند روایتیں یہاں نقل کر دیں اگرچہ اُن روایتوں کو پڑہ کے کسی مسلمان کا دل خوش نہیں ہونے کا پھر بھی وہ اپنی خداداد عقل سے اس بات کو تو اچھی طرح سمجھ لیگا آیا ایسے الفاظ خواہ براہ راست ہوں یا نہ ہوں کسی مسلمان کی قلم سے کبھی نکل سکتے ہیں یا ایک مسلمان کا دل گوارا کر سکتا ہے کہ ان الفاظ کو ہمیشہ دہورایا جائے اور پھر مجموں میں لہک لہک کے پڑہا جائے۔ ہم اس کا انصاف محض ناظر پر چھوڑتے ہیں اور آیندہ اسپر اپنی کچھ رائے نہیں دیں گے ✚

**حضرت فاطمہ زہرا اور حسنین کا دلدل پر گشت لگانا ✚**

شیعی معتبر روایتوں میں موجود ہے کہ جب حضرت صدیق اکبر خلیفہ ہوگئے اور مسلمانوں نے آپکے ہاتھ پر بیعت کر لی تو حضرت علی کو سخت رنج ہوا اور آپ نے چاہا کہ مسلمانوں کو ابو بکر صدیق سے توڑ لیا جائے چنانچہ ارادہ کی تکمیل کے لئے آپ نے حضرت بی بی فاطمہ زہرا کو دلدل پر سوار کرا کے اور اپنے بچوں حسن اور حسین کو ساتھ کرکے کہا کہ گھر گھر پھرو اور مسلمانوں کو ابا بکر کے خلاف آمادہ کرو۔ چنانچہ ساری رات حضرت سیدہ

